# عیسائی تہوار (کرسمس وغیرہ) کے لیے تیار کردہ کھانا کھانے کا حکم

## أكل الطعام المعدّ لعيد النصارى

[ اردو- أردو - urdu ]


الشيخ عبدالله بن جبرين



ترجمہ: اسلام سوال وجواب ویب سائٹ

تنسیق: اسلام ہاؤس ویب سائٹ

ترجمة: موقع الإسلام سؤال وجواب

تنسيق: موقع islamhouse

2012 - 1434

IslamHouse.com

# عیسائی تہوار (کرسمس وغیرہ) کے لیے تیار کردہ کھانا کھانے کا حکم

عیسائی تہواروں کے لیے تیار کردہ کھانا کھانے کا حکم کیا ہے ؟
اور عیسی علیہ السلام کی میلاد کے جشن میں شرکت کی دعوت قبول کرنے کا حکم کیا ہے ؟

---

الحمد للہ

عیسائیوں کے عبادت والے تہورا مثلا کرسمس اور نیروز تہوار، اور مہرجان وغیرہ منانا اور اس میں شرکت کرنا جائز نہیں، اور اسی طرح ربیع الاول میں جو تہوار مسلمانوں نے عید میلاد النبی اور رجب میں اسراء و معراج کے نام سے ایجاد کر لیا ہے اس کا جشن منانا بھی جائز نہیں، اور نہ ہی عیسائیوں اور مشرکوں کے تہوار کے لیے تیار کردہ کھانا کھانا جائز ہے، اور ان تہواروں میں شرکت کی دعوت قبول کرنا بھی جائز نہیں.

کیونکہ اس میں شرکت کی دعوت قبول کرنا انہیں داد دینے اور اس جشن کو منانے کے مترادف ہے، اور ان کی اس بدعت کو صحیح قرار دینا ہے، اور اس میں شرکت کرنا جاہل قسم کے لوگوں کو دھوکہ میں ڈالنے کا سبب اور ان میں یہ اعتقاد پیدا کرنے کا باعث بنے گا کہ اس جشن کو منانے میں کوئی حرج نہیں.